# اقوال وارشادات

☆ اغنیاء کی صحبت فقیر کے دل کو مردہ کر دیتی ہے۔
☆ فقیر وہ ہے جس کو فقر سے انس ہو جس طرح غنی کو فقر سے نفرت ہو۔
☆ فقیر کو حضور مرشد سے زیادہ کوئی چیز مفید نہیں۔
☆ فقیر وہ ہے جس کا ادراک نہ ہو اور نا دل میں خورسند ہو۔
☆ تصوف ایک دریا ہے اور مرشد کامل ایک ملاح، جس کے بغیر کشتی میں بیٹھ کر دریائے وحدت کے پار نہیں اترا جا سکتا۔
☆ نفس انسان گرسنگی اور تنہائی سے راہ راست پر آ جاتا ہے۔
☆ دل کی زندگی محبت ہے جس دل میں محبت کی آگ نہ ہو وہ دل زندہ نہیں۔
☆ ایمان محض محبت ہے اور محبت ایمان سے ہوتی ہے اگر تم میں ان میں سے ایک بھی نہیں تو دونوں کالعدم ہیں۔
☆ جو کسی کے احسان کا شکریہ ادا نہیں کرتا وہ اللہ عزوجل کا شکریہ بھی ادا نہیں کرتا۔
☆ اس فانی دنیا سے دل نہ لگاؤ کیونکہ اس کی کسی بھی شے کو بقا حاصل نہیں۔
☆ جس دل کے اندر عشق نہیں اس کا مقام کتے سے بھی بدتر ہے۔
☆ دل میں غرور تکبر کی میراث ہے اس سے بچو ورنہ راندہ درگاہ الٰہی ہو جاؤ گے۔
☆ ہدایت انہیں لوگوں کا محاصل ہے جو ازل سے سعید ہوں۔
☆ اگر بحر وحدت پار کرنا چاہتے ہو تو رحمت الٰہی کے امیدوار بنو۔

